مسئلہ۔ یاس کا ایمان قبول نہیں اور یاس کی توبہ قبول ہوتی ہے یا نہیں اس میں خلاف ہے اصح قول یہ ہے کہ قبول ہوتی ہے شرح مقاصد میں لکھا ہے کہ جو شخص انکار کرتا ہے عالم کے حدوث کا یا انکار کرتا ہے حشر جسموں کے ساتھ ہونے کا یا کہتا ہے کہ حق تعالے کو علم جزئیات کا نہیں اور ان کے مانند جو ضروریات دین کے ہیں ان میں انکار کرتا ہے پس وہ شخص کافر ہے بالاتفاق جن کے عقیدے اہل سنت والجماعت کے برخلاف ہیں مثل روافض اور خوارج اور معتزلہ اور غیر ان کے جو فرقہ باطلہ ہیں کہ دعویٰ اسلام کا کرتے ہیں ان کے کفر میں اختلاف ہے منتقی میں ابو حنیفہؒ سے روایت ہے کہ کسی اہل قبلہ کو کافر نہیں کہتا ہوں میں اور ابو اسحاق اسفرائنی نے کہا کہ جو کوئی اہل سنت کو کافر جانتا ہے میں بھی اس کو کافر جانتا ہوں اور جو کوئی کافر نہیں جانتا ہے میں بھی اس کو کافر نہیں جانتا ہوں علامۂ عالم الہدیٰ نے بحر المحیط میں لکھا ہے کہ جو ملعون پیغمبر علیہ الصلوٰۃ والسلام کو گالی دیدے یا اہانت کرے یا ان کے دین کے امور میں سے کسی امر میں .....
یا ان کی صورت مبارک میں یا ان کے اوصاف میں سے کسی وصف میں عیب کرے اگرچہ دل لگی کی راہ سے ہو خواہ وہ آدمی مسلمان ہو خواہ ذمی خواہ حربی وہ کافر ہے اس کو قتل کرنا واجب ہے توبہ اس کی قبول نہیں اجماع امت اس بات پر ہے کہ نبیوںؑ میں سے چاہے کوئی نبیؑ ہو ان کی جناب میں بے ادبی کرنا اور ان کو خفیف جاننا کفر ہے بے ادبی کرنے والا کافر ہوگا خواہ حلال جان کے بے ادبی کی ہو یا حرام جان کے روافض جو کہتے ہیں کہ پیغمبر خدا صلے اللہ علیہ وآلہ وسلم نے دشمنوں کے خوف سے خدا کے بعض احکام کو نہیں پہونچایا یہ کفر ہے۔

---

باسمہ تعالیٰ

# مالابدمنہ فارسی

کلمات کفر، وصیت نامہ، احکام ضحیہ، احکام عقیقہ

مُصنِّف

حضرت مولانا قاضی ثناء اللہ پانی پتی رحمۃ اللہ علیہ

محشّی

مولانا قاضی سجّاد حسین صاحب رح

صدر مُدرّس مدرسہ عالیہ فتح پوری دہلی

ایچ ایم سعید کمپنی

ادب منزل، پاکستان چوک، کراچی